# بانجھ جانور

## کی قربانی جائز ہے؟

تصنیف و تالیف

محمد مقصود عالم فرحت ضیائی

خلیفہ حضور تاج الشریعہ و حضور محدث کبیر خادم فیضانِ ازہر دار الافتاء والقضاء سرپرست اعلیٰ

جماعت رضائے مصطفیٰ ہاسپیٹ و جے نگر و ڈو کمپلی بلاری کرناٹک گنٹکل آندھرا پردیش الہند

جماعت رضائے مصطفیٰ ہاسپیٹ و جے نگر و ڈو کمپلی بلاری
کرناٹک گنٹکل آندھرا پردیش الہند

# بانجھ جانور کی قربانی کرنا جائز ہے؟

## (۵۰)۔بانجھ جانور کی قربانی کرنا جائز ہے

کیا فرماتے ہیں علمائے دین ومفتیان شرع متین مسئلہ ذیل میں کہ کیا بانجھ جانور کی قربانی کرنا جائز ہے شریعت کی روشنی میں جواب عنایت فرما کر شکریہ کا موقع دیں عین نوازش ہوگی: بینواوتو جرواعند اللہ عزوجل:
المستفتی: محمد جعفر صادق رضوی کیشیر فیضان تاج الشریعہ و ایجوکیشنل اینڈ ویلفیر ٹرسٹ وڈو وایکٹیو ممبر جماعت رضائے مصطفیٰ ہاسپیٹ کرناٹک الھند :۱۱ جولائی ۲۰۲۲ء۔

**الجــــواب**:بعون اللہ الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب:

صورت مذکورہ مسئولہ میں یہ ہے کہ جانور کا بانجھ ہونا شرعا معیوب نہیں ہے اس لئے بانجھ جانور کی قربانی کرنا جائز ہے بلکہ کبھی ایسا ہوتا ہے کہ بانجھ جانور بہت ہی لحیم شحیم موٹا تازہ اور خوب فربہ ہوتا ہے اور اس کا گوشت بھی نہایت ہی عمدہ و پاکیزہ اور قابل دید ہوتا ہے لہذا بانجھ جانور کی قربانی کرنے میں کوء قباحت شرعی نہیں ہے۔ ہندیہ میں ہے: تجوز الاضحیة بالعاجز عن الولادة لکبر سنہا (عالمگیری ج ۵/ ۲۹۷ الباب الخامس کتاب الاضحیۃ ) زیادتیٔ عمر کے باعث ولادت سے عاجز (وقاصر جانور) کی قربانی کرنا جائز ہے۔

**الفقہ الحنفی میں ہے:** وتجوز التضحیة العاجزة عن الولادة لکبر سنہا۔ (الفقه الحنفی فی ثوبه الجدید ج ۵/ ۲۱۲ کتاب التضحیة، ما یجوز فی التضحیة وما لا یجوز)۔ زیادتیٔ عمر کے باعث ولادت سے عاجز (وقاصر جانور) کی قربانی کرنا جائز ہے۔ **الموسوعۃ الفقہیہ میں ہے:** اما الانعام التی تجزئی التضحیة بہا، لان عیبہالیس بفاحش فہی کالآتی۔ العاجزة عن الولادة لکبر سنہا۔

(الموسوعۃ الفقیہہ ج ۵/ ۸۵/ ۸۶ کتاب الاضحیۃ )۔ ہر اس چوپائے کی قربانی کرنا جائز ہے جس میں عیب فاحش نہ ہو اس لئے کہ وہ عام جانوروں کے مثل ہے اور کبرسنی کی وجہ سے بچہ جننے سے عاجز ہے۔

اسی طرح ایک سوال کے جواب میں حضور فقیہ ملت مفتی جلال الدین امجدی علیہ الرحمہ تحریر فرماتے ہیں کہ: بانجھ بکری کی قربانی جائز ہے بشرطیکہ اس میں اور کوئی وجہ مانع نہ ہو۔ (فتاوی فیض الرسول قربانی کا بیان ج ۲ص ۴۶۲)۔ خلاصہ یہ ہے کہ بانجھ جانور کی قربانی کرنا جائز ہے اور اس میں کوء قباحت شرعی نہیں ہے فقط واللہ تعالیٰ اعلم ورسولہ الاکرم صلی اللہ علیہ وسلم۔

**کتبه: محمد مقصود عالم فرحت ضیائی خلیفئه حضور تاج الشریعه و محدث کبیر و خادم فخر ازهر دار الافتاء و القضاء وسرپرست اعلی جماعت رضائے مصطفی برانچ هاسپیٹ کرناٹک الهند۔**

# KHIDMAT-E DEEN WHATSAPP GROUP

Khidmat e deen whatsapp group ke naam se ek group ka wajood e amal me aaya hai jisme Asri uloom ke sath sath deen o millat ka dard rakhne wale kuch noujawanan e Ahle Sunnat shamil hain jinhone deeni ishaat o tarweez ka beda uthaya hai aur iske zariye doosre padhe likhe noujawan tabke ko baidar karne ki niyyat bhi rakhte hain aur ek tareekh saaz karhaye numaya anjaam dena chahte hain taake aane wali naslein unhe yaad rakhein yeh Hazraat apna apna paisa laga kar kitab chapwane aur use awaam me taqseem karne ka Ahsan o Ajmal irada aur azm e musammum le kar maidan me utre hain bila shak o shuba yeh ek azeem bunyadi deeni kaam hai jis ki jitni tareef ki jaaye kam hai rabb e qadeer ba Tufail Nabi e Kareem Salallahu alaihi wasallam unke Gulshan e hayat ko khoob khoob sairyaabi aata farmaye mazeed tarakiyyan de aur sehat o tandroosti ke sath hayat ke har shobe ko Marg zaar o lalazaar banade daraiyeen ki sadatoon se zindagi ko ibaraat karde aur inn logon ki deeni khidmat ko qubooliyat ka darja aata farma kar unhe daayimi falaah se himkinar kar de aur Jin niyytaon se apna sarmaya laga rahe hain woh muraad poori farma de khana aur ahle khana ko aman o sukoon chain o iqrar aur apsi mail o muhabbat ki nooraniyat se mamoor farmade.

**Note: Noujawan e Ahle sunnat se guzarish hai ke kaseer se kaseer tadad me iss group me shirkat farma kar uss mission ko taqwiyat bakshe. Ameen bijahi Sayyid ul Mursaleen Salallahu alaihi wasallam.**

Khalifa E Huzoor Tajush'shariah Wa Huzoor Muhaddis E Kabeer
Mufti E Aazam Karnataka Huzoor Almas E Millat Hazrat Allama Wa Moulana Mufti

## MUHAMMAD MAQSOOD AALAM FARHAT ZIYAYI

Sahab Qibla Sarparst Aala Jamat Raza E Mustafa Hospet (Karnataka, India)